لکڑی چھوئی ہے) لٰہذا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا کرتا اُٹھالیا (تاکہ وہ پوراپورا بدلہ لے لیں۔) اس شخص نے (بدلہ تونہ لیااور) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو گود میں بھر کر آپ کا پہلو مبارک چومنے لگااور عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرا تو یہ مطلب تھا۔ [27](مشکوٰۃ)

**صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے عشق کا کمال:** ان صاحب نے بدلہ نہ لیااور بدلہ کی ترکیب سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا مبارک پہلو چومنے کا موقعہ نکال لیا مگر قابل غور بات یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فوراًہی بدلہ دینے کو تیار ہوگئے اور ذرا بھی آپ صلی اللہ علیہ والہ وسلم کے چہرے پر اس کا اثر نہ ہوا کہ یہ میرا اُمتی ہوتے ہوئے مجھ سے بدلہ لے رہا ہے اور ایسا خیال کیونکر آتا جب کہ آپ سید المتقین تھے اور آخرت کا منظر آپ کے سامنے رہتا تھا اگرچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو آخرت کے امور سے اپنے لئے کوئی خطرہ نہ تھا لیکن اُمت کو عملی طور پر تعلیم سے نوازا کہ حقوق العباد کی ادائیگی لازمی امر ہے ورنہ قیامت میں جب بدلہ لیا جائے گا اُس وقت ذلت ورسوائی ہوگی۔

**حق الغیر کے بدلہ دینے کا ایک منظر:** صحیح مسلم شریف میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قیامت کے دن تم لوگوں سے حق داروں کے حقوق ادا کروائے جائیں گے یہاں تک کہ بغیر سینگ والی بکری کا بدلہ سینگ والی بکری سے لے لیا جائے گا۔[28]

**مزید برآں:** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ (گناہوں کے سبب) دوزخ میں جانے والے مسلمان دوزخ سے چھوٹ کر ایک پُل پر کھڑے کردیئے جائیں گے جو جنت اور دوزخ کے درمیان ہوگا تو اُس وقت بعض کو بعض سے اُن کے ظلموں کے بدلے دلائے جائیں گے جو دنیا میں کئے تھے یہاں تک کہ جب پاک وصاف ہوجائیں گے تو اُن کو جنت میں داخل ہونے کی اجازت دے دی جائے گی۔(مشکوٰۃ)

**معمولی اُمور پر سخت سزا:** بہت سے اُمور ہماری نظروں میں معمولی معلوم ہوتے ہیں حالانکہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک بڑے ہیں جن کی سزا بھی سخت ہے مثلاً ہم دیکھ رہے ہیں کہ بہت سے لوگ کمزوروں اور بے کسوں کو ستاتے ہیں، اُن سے بیگاری (مفت میں کام) لیتے ہیں اور وہ بیچارے ان کے ڈر سے سب کچھ کرتے ہیں، مال داروں اور زمینداروں کی گالیاں بھی کھاتے ہیں اور پٹتے بھی ہیں، سارے مظالم بھی سہتے ہیں اور ان کی بیگاری (مفت میں کام) بھی پوری کرتے ہیں مگر اس کا یہ مطلب ہر گز نہیں ہے کہ اُن کو مارنا پیٹنا اور اُن سے بیگاری لینا اور اُن کو گالیاں دینا جائز اور حلال ہوجائے کیونکہ اللہ تعالیٰ ہر وقت دیکھتا ہے اور اُس کے یہاں سب کچھ لکھا جاتا ہے۔ میدانِ حشر میں جب یہ دنیا کی ثروت اور جاہ وعزت رکھنے والے پیش ہوں گے اور ان بے کسوں پر جو ظلم کئے ہیں اُن کے بدلے دیں گے اُس وقت دنیاوی حکومت واقتدار کا

---

[27] (سنن ابی داود، کتاب الأدب، باب فی قبلة الجسد، 456/4، الحدیث: 5224، دار إحیاء التراث العربي، بیروت)

[28] (صحیح مسلم، کتاب البر والصلة، باب تحریم الظلم، الحدیث: 1997/4، الحدیث (4679) 2582، دار إحیاء التراث العربي بیروت)

نتیجہ معلوم ہو گا بھلا جو لوگ نہ غلام ہیں نہ مملوک ہیں اُن کو مارنا اور اُن سے بیگاری لینا کیونکر درست ہو گا جب کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے زر خرید غلاموں کے بارے میں یہ بھی فرمایا ہے کہ اگر اس پر زیادتی کی ہو گی تو اس کا بدلہ بھی دینا ہو گا۔

حدیث شریف میں ہے کہ

أَنَّ رَجُلاً قَعَدَ بَيْنَ يَدَيِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: يَا رَسُولَ اللهِ، إِنَّ لِي مَمْلُوكِينَ يُكَذِّبُونَنِي وَيَخُونُونَنِي وَيَعْصُونَنِي، وَأَشْتُمُهُمْ وَأَضْرِبُهُمْ فَكَيْفَ أَنَا مِنْهُمْ؟ قَالَ: يُحْسَبُ مَا خَانُوكَ وَعَصَوْكَ وَكَذَّبُوكَ وَعِقَابُكَ إِيَّاهُمْ، فَإِنْ كَانَ عِقَابُكَ إِيَّاهُمْ بِقَدْرِ ذُنُوبِهِمْ كَانَ كَفَافًا، لاَ لَكَ وَلاَ عَلَيْكَ، وَإِنْ كَانَ عِقَابُكَ إِيَّاهُمْ دُونَ ذُنُوبِهِمْ كَانَ فَضْلاً لَكَ، وَإِنْ كَانَ عِقَابُكَ إِيَّاهُمْ فَوْقَ ذُنُوبِهِمْ اقْتُصَّ لَهُمْ مِنْكَ الفَضْلُ. قَالَ: فَتَنَحَّى الرَّجُلُ فَجَعَلَ يَبْكِي وَيَهْتِفُ، فَقَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: أَمَا تَقْرَأُ كِتَابَ اللهِ {وَنَضَعُ الْمَوَازِينَ القِسْطَ لِيَوْمِ القِيَامَةِ فَلاَ تُظْلَمُ نَفْسٌ شَيْئًا وَإِنْ كَانَ مِثْقَالَ} الآيَةَ. فَقَالَ الرَّجُلُ: وَاللَّهِ يَا رَسُولَ اللهِ مَا أَجِدُ لِي وَلَهُمْ شَيْئًا خَيْرًا مِنْ مُفَارَقَتِهِمْ، أُشْهِدُكَ أَنَّهُمْ أَحْرَارٌ كُلُّهُمْ [29]

یعنی ایک شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آکر بیٹھ گیا اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے دو غلام ہیں جو مجھ سے جھوٹ بولتے ہیں اور (میرے مال میں) میری خیانت بھی کرتے ہیں اور میری نافرمانی بھی کرتے ہیں میں اُن کو گالیاں بھی دیتا ہوں اور مارتا بھی ہوں تو اب یہ فرمایئے کہ (اللہ تعالیٰ کے یہاں قیامت کے روز) میرا اور اُن کا کیا معاملہ ہو گا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب قیامت کا دن ہو گا تو جتنی انہوں نے تیری خیانت کی ہو گی اور تیری نافرمانی کی ہو گی اور تجھ سے جھوٹ بولا ہو گا ان سب کا اور تیرے سزا دینے کا حساب کیا جائے گا اگر تیری سزا اُن کی حرکتوں کے برابر ہو گی تو معاملہ برابر رہے گا نہ تجھے کچھ اَجر ملے گا نہ تجھ پر کچھ بوجھ پڑے گا اور اگر تیری سزا اُن کی حرکتوں سے کم ہو گی تو اُن کی حرکتوں کی زیادتی تیرے کام آئے گی اور تجھے اُن سے بدلہ دلایا جائے گا اور اگر تیری سزا اُن کی حرکتوں سے زیادہ ہو گی تو اُن کو تجھ سے اِس زیادہ سزا کا بدلہ دلایا جائے گا۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں یہ سن کر وہ چیخا اور روتا ہوا الگ جا کر بیٹھا گیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُس سے فرمایا کہ تو یہ آیت تلاوت نہیں کرتا۔

وَنَضَعُ الْمَوٰزِيْنَ الْقِسْطَ لِيَوْمِ الْقِيٰمَةِ فَلَا تُظْلَمُ نَفْسٌ شَيْءًا ط وَاِنْ كَانَ مِثْقَالَ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ اَتَيْنَا بِهَا وَكَفٰى بِنَا حٰسِبِيْنَ o (پارہ 17، سورۂ الانبیاء، آیت 21)

---

[29] (سنن الترمذی، کتاب تفسیر القرآن عن رسول اللّٰہ، باب ومن سورۃ الانبیاء، 171/5، الحدیث: 3165، دار الغرب الإسلامي بيروت)

**ترجمہ:** اور ہم عدل کی ترازوئیں رکھیں گے قیامت کے دن تو کسی جان پر کچھ ظلم نہ ہوگا اور اگر کوئی چیز رائی کے دانہ کے برابر ہو تو ہم اُسے لے آئیں گے اور ہم کافی ہیں حساب کو۔

یہ سن کر اُس شخص نے کہا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں اپنے اور اِن (غلاموں) کے حق میں اِس سے اچھا بھی کچھ نہیں سمجھتا کہ اُن سے جدا ہو جاؤں (لہٰذا) میں آپ کو گواہ بناتا ہوں کہ وہ سب آزاد ہیں۔

**بے رحم مدرسین:** جو لوگ بچوں کو تعلیم دیتے ہیں وہ بھی اس واقعہ سے عبرت حاصل کریں جو بے تحاشا بچوں کو مارتے رہتے ہیں اور ذرا سی نامناسب حرکت پر بہت زیادہ سزا دیتے ہیں اور بسا اوقات تو یہ ہوتا ہے کہ قصور ایک بچے کا ہوتا ہے اور چونکہ یہ معلوم نہیں ہوتا کہ کس کا قصور ہے اِس لئے اُس کی مرمت کر دیتے ہیں جو سراسر ظلم اور حرام ہے۔

**مسئلہ:** امام شامی صاحب ردالمحتار نے لکھا ہے کہ بچہ کو لکڑی سے مارنا درست نہیں ہے یکبارگی تین مرتبہ سے زیادہ ہاتھ سے مار کر سزا دینا بھی ناجائز ہے۔[30]

**ظالم شوہر:** وہ بے رحم شوہر جو اپنی بیویوں پر ظلم کرتے ہیں اور اُن معاملات میں انہیں مارتے پیٹتے ہیں جو شرعاً اُن کے ذمہ میں نہیں ذرا سا ہانڈی میں نمک زیادہ ہو گیا، اس نے کھانا پکانے میں دیر کر دی یا جیٹھ دیور کے لئے روٹی نہیں پکائی تو بس پیٹنے لگے اور میں نے تو ایسے واقعات بھی سنے ہیں کہ دیور ہی نے بھاوج کو سزا دے دی۔ یاد رکھو کہ یہ سب خدا کے یہاں لکھا جاتا ہے اور خدا سب دیکھتا ہے بغیر شرعی اجازت کے شوہر کو بھی مارنے کی اجازت نہیں دی گئی ہے اس کے بھی خاص خاص مواقع ہیں جو علماء سے دریافت کئے جا سکتے ہیں اور شوہر کو بھی جس صورت میں سزا دینے کی اجازت ہے وہ بھی اس طرح نہیں ہے جس طرح چاہے پیٹ ڈالے بلکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے بارے میں یوں فرمایا **فاضربوھن ضربًا غیر مبرح**[31] یعنی تم اُن کو مارو مگر اس طرح نہ مارو جس سے سختی و شدت ظاہر ہو۔

ایک اور حدیث شریف میں ہے کہ تم میں کوئی شخص اپنی بیوی کو اس طرح نہ پیٹے جیسے غلام کو (بے تحاشا) پیٹتے ہیں پھر بعد میں اُس کے پاس لیٹ جائے (یعنی عقلاً بھی یہ کتنی بُری بات ہے کہ) صبح کو مار پیٹ کی جیسا کہ اس سے کچھ تعلق نہیں اور پھر شام کو اُس کے پاس جا کر لیٹ گئے۔[32]

**(مشکوٰۃ شریف)**

مزید تفصیل کے لئے فقیر کی کتاب ''حقوق الزوجین'' کا مطالعہ کریں۔

---

30) (فتاویٰ رضویہ، کتاب الشرکۃ، کتاب الوقف، 417/16، رضا فاؤنڈیشن لاہور)

31) (مشكاة المصابيح، كتاب المناسك، باب قصة حجة الوداع، الفصل الاول، ص785، الحديث: (2555)-1، المكتب الإسلامي)

32) (صحيح البخاري، كتاب النكاح، باب ما يكره من ضرب النساء، 1997/5، الحديث: 4908، دار ابن كثير، سنة النشر: 1414هـ/1993م)

**حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی رحمدل:** حضرت ابو مسعود انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ كُنْتُ أَضْرِبُ غُلَامًا لِي، فَسَمِعْتُ مِنْ خَلْفِي صَوْتًا: «اعْلَمْ، أَبَا مَسْعُودٍ، لَلَّهُ أَقْدَرُ عَلَيْكَ مِنْكَ عَلَيْهِ»، فَالْتَفَتُّ فَإِذَا هُوَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَقُلْتُ: يَا رَسُولَ اللهِ، هُوَ حُرٌّ لِوَجْهِ اللهِ، فَقَالَ: «أَمَا لَوْ لَمْ تَفْعَلْ لَلَفَحَتْكَ النَّارُ»، أَوْ «لَمَسَّتْكَ النَّارُ»[33]

یعنی میں اپنے ایک غلام کو مار رہا تھا کہ اچانک پیچھے سے میں نے یہ آواز سنی کہ اے ابو مسعود سمجھ لے کہ خدا کو تجھ پر اِس سے زیادہ قدرت ہے جتنی تجھے اِس پر ہے۔ میں نے منہ پھیر کر دیکھا تو دیکھتا ہوں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ والہ وسلم ہی کلمات ارشاد فرمارہے ہیں۔ میں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ اللہ تعالیٰ کے لئے آزاد ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ خبردار اگر تم ایسا نہ کرتے (یعنی اسے آزاد نہ کرتے) تو تمہیں دوزخ کی آگ جُھلَستی۔

**فاروقِ اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا واقعہ:** حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے زمانۂ خلافت میں ایک روز راستہ سے گزر رہے تھے کہ ایک شخص پر نظر پڑی جو ایک عورت سے باتیں کر رہا تھا آپ نے اس کو ایک دُرّہ مار دیا (یہ سمجھ کر کہ یہ غیر عورت سے بات کررہاہے) اس نے کہا کہ یہ تو میری بیوی ہے اِس سے باتیں کرنے میں کیا حرج ہے؟ آپ نے فرمایا پھر تم راستہ میں کھڑے ہو کر کیوں باتیں کر رہے ہو جس سے مسلمان غیبت میں مبتلا ہوں۔ اُس نے کہا کہ ہم پردیسی ہیں ابھی ابھی شہر میں داخل ہوئے ہیں اور یہ مشورہ کر رہے ہیں کہ قیام کہاں کریں۔ یہ سنتے ہی آپ کو اپنی غلطی کا احساس ہوا اور اُس سے فرمایا کہ اچھا اپنا بدلہ لے لو اُس نے کہا اے امیر المومنین میں نے معاف کیا آپ نے فرمایا نہیں تم اپنا بدلہ لے لو اُس نے کہا میں نے معاف کیا یہاں تک کہ جب تین مرتبہ اُس نے معاف کر دیا تب آپ کا دل مطمئن ہوا آپ نے جزاک اللہ کی دعا دی۔[34] (سیرتِ خلفائے راشدین)

**لاشعوری دوزخ میں لے جارہی ہے:** حقوق العباد کوئی معمولی بات نہیں جسے ہم نے لاشعوری اور بے پرواہی سے کچھ نہیں سمجھ رہے انسان مرنے کے بعد فوراًاِس کی سزا میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ صرف ایک واقعہ ملاحظہ ہو حدیث شریف میں ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامان کی حفاظت پر (کسی جہاد کے موقع پر) ایک صاحب مقرر تھے جن کو کرکرہ کہا جاتا تھا اُن کی وفات ہو گئی تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے

[33] (صحیح مسلم، کتاب الایمان، باب صحبة المماليك وكفارة من لطم عبده، 1281/3، الحديث 35–(1659)، دار إحياء التراث العربي بيروت)

[34] (كنز العمال، كتاب الحدود من قسم الأفعال، الخلوة بالأجنبية، 183/3، الحديث: 13619، دار الكتب العلمية، بيروت)

فرمایا کہ وہ دوزخ میں ہے۔ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اِس بات کی کھوج لگانے لگے (اور اس کے سامان کے پاس) جاکر دیکھنے لگے چنانچہ اُنہیں ایک بڑی چادر ملی جسے اُس نے (مالِ غنیمت سے لے کر) چھپائی تھی۔[35]

دوسری روایت میں ہے کہ جب (کسی موقع پر) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو مالِ غنیمت حاصل ہوتا تھا تو حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حکم دیتے تھے کہ لشکر میں اعلان کردو کہ جس کے پاس مالِ غنیمت کی کوئی چیز ہو یہاں لاکر حاضر کردے چنانچہ وہ اعلان کردیتے تھے اور لوگ سب مال لاکر جمع کردیتے تھے آپ سب کو ملاکر خمس (پانچواں حصہ) نکال لیتے تھے اور (باقی کو) تقسیم فرمادیتے تھے۔ ایک مرتبہ ایسا ہوا کہ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے سب مال جمع فرماکر خمس نکال لیا اور مال تقسیم کردیا تو کوئی دن کے بعد ایک صاحب بالوں سے بنائی ہوئی باگ (لگام میں باندھنے کی رسی) لے کر آئے اور عرض کیا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ غنیمت کے مال کی ہے جو مجھے (کسی جگہ سے) ملی تھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تم نے بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی تین دفعہ منادی سنی تھی؟ عرض کیا سنی تھی ارشاد فرمایا پھر تم کو کس چیز نے روکا کہ اسی وقت لے آتے؟ اِس پر اُنہوں نے کچھ عُذر پیش کیا (جو قابلِ قبول نہ تھا لہٰذا) آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تو ہی اِسے قیامت کے روز لے کر آنے والا ہو جا میں تجھ سے ہرگز قبول نہ کروں گا۔[36] (ابوداؤد)

یعنی اب اس کو لانے سے کچھ نہیں بنتا سارا مال تقسیم ہوچکا، مستحقین جاچکے، کچھ غائب ہیں کچھ حاضر ہیں اب سب کو کس طرح پہنچے؟ لہٰذا اب تو ہی رکھ اور قیامت کے روز اس کو لے آنا جہاں سب حقدار موجود ہوں گے۔

**مساجد و مدارس کے سربراہ:** اُن کے لئے بھی عبرت کا سامان ہے جو کسی یتیم خانہ یا مسجد و مدرسہ کے متولی یا کسی وقف کے مہتمم بن کر جھوٹا حساب لکھ کر رجسٹر پر درج کردیتے ہیں اور آمدنی خود کھاجاتے ہیں یا تنخواہ سے زیادہ کچھ غبن کرکے خود استعمال کرلیتے ہیں۔ اسلام کے نام پر انجمنیں اور مدرسے قائم کرتے ہیں کیونکہ وقف اور چندہ کی چیز جو عام طلباء یا یتیموں اور مسکینوں کے لئے وقف ہے اس میں تمام مسلم طلبہ اور فقراء و مسکین اور یتامیٰ کا حق ہوتا ہے اس بارے میں بڑی احتیاط کی ضرورت ہے یہ بھی واضح رہے کہ کسی مہتمم اور متولی کے اجازت دے دینے یا خاموش رہنے سے کسی مدرسہ یا وقف کی چیز حلال نہیں ہوجاتی۔

---

35 ) (صحیح البخاري، كتاب الجهاد والسير، باب القليل من الغلول، 1119/3، الحديث:2909، دار ابن كثير، سنة النشر: 1414هـ/1993م)

(مسند الإمام أحمد، مسند المكثرين من الصحابة، مسند عبد الله بن عمرو بن العاص رضي الله تعالى عنهما، 160/2، الحديث: 6457، دار إحياء التراث العربي، سنة النشر: 1414هـ/1993م)

(المصنف، كتاب الجهاد، ما ذكر في الغلول، 711/7، الحديث: 4925-(1)، دار الفكر، سنة النشر: 1414هـ/1994م)

36 ) (سنن أبي داود، كتاب الجهاد، باب في الغلول إذا كان يسيرا يتركه الإمام ولا يحرق رحله، 69/3، الحديث:2712، المكتبة العصرية)

نیوتا کی اخروی خرابیوں سے ہم رو رہے تھے تو مدارس و مساجد اور یتیم خانوں کے چند آدھمکے اور چندہ کا دھندہ بھی اکثر وہی لوگ کرتے ہیں جو خدمتِ دین کے دعویدار ہوتے ہیں لیکن اکثر اُن میں فراڈی ہوتے ہیں جن کے لئے کہنا پڑتا ہے:

چو کفر از کعبہ برخیزد، کجا ماند مسلمانی؟

یعنی جب کفر کعبہ سے اُٹھے تو پھر مسلمانی کہاں رہے گی؟

انہی فراڈیوں نے حقیقی خدام الاسلام حضرات کو بدنام کر ڈالا ہے میری مراد وہی لوگ ہیں جو صرف چندہ کا دھندہ کرتے ہیں ورنہ الحمدللہ چندہ سے دین کی گاڑی چلانے والوں میں بعض وہ بھی ہیں جو اسلاف کا نمونہ ہیں اور اِنہی کے طفیل موجودہ رونقِ اسلام اور آبادی مساجد و حیاتِ مدارس ہے اگر ایسے حضرات سے کچھ خامی سہواً و خطا ہو جاتی ہے تو بحکم اللہ رب العزت: اِنَّ الْحَسَنٰتِ یُذْہِبْنَ السَّیِّاٰتِ۔

(پارہ 12، سورۂ ھود، آیت 114)

**ترجمہ:** بیشک نیکیاں برائیوں کو مٹا دیتی ہیں۔

قیامت میں اُن کے اعمال نامہ میں نیکیوں کا پلڑا بھاری رہے گا ہاں صرف ان چندہ خوروں (جو فراڈیے کام چلاتے ہیں) اُن کے لئے تباہی و ہلاکت ہے۔ (العیاذ باللّٰہ)

جب قیامت میں ذرہ ذرہ کا بدلہ لیا جائے گا نا معلوم اُس وقت کیا بنے گا۔ حدیث شریف میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ انسان (بندوں) سے سوال کرتے کرتے اُس درجہ پر پہنچ جاتا ہے کہ قیامت کے روز اِس حال میں آئے گا کہ اُس کے چہرے پر گوشت کی ایک بوٹی بھی نہ ہوگی۔[37] (بخاری و مسلم)

حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ البتہ تم میں سے ایک شخص اپنی رسی لے کر لکڑیوں کی گٹھڑی اپنی پشت پر لاد کر لائے اور پھر اُسے بیچ دے تو یہ اِس سے بہتر ہے کہ لوگوں سے سوال کرے اور پھر وہ چاہیں تو دے دیں اور چاہیں تو منع کر دیں۔[38] (مشکوٰۃ شریف)

ایسی احادیثِ مبارکہ چندہ کے دھندا کرنے والوں کے لئے ہیں نہ اُن حضرات کے لئے جو چندہ کے ذریعہ دین کو آباد کئے ہوئے ہیں۔

---

37 ) (صحیح البخاري، کتاب الزکاة، باب من سأل الناس تکثرا، 537/2، الحدیث: 1405، دار ابن کثیر، سنة النشر: 1414ھ/1993م)
(صحیح مسلم، کتاب الزکاة، باب کراھة المسألة للناس، الحدیث: 1725-(1040)، 720/2، دار إحیاء الکتب العربیة)

38 ) (مشکاة المصابیح، کتاب الزکاة، باب من لا تحل له المسألة ومن تحل له، الفصل الأول، ص1458، الحدیث: 1841-(5)، المکتب الإسلامي)

**آخری بات:** نیوتا مذموم ہو یا چندہ جو محض پیٹ بھرنے کا دھندا ہو حرام محض ہے اِس کی سزا و عذاب وہی ہے جو حرام کمائی کا ہے۔

**حرام کمائی کی مذمت:** اس بارے میں فقیر کی کتاب "کسب الکمال فی رزق الحلال " میں پڑھیں چند آیات و روایات ملاحظہ ہوں۔

**حرام کھانے سے دعا قبول نہ ہونا:** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بے شک اللہ تعالیٰ پاک ہے پاک ہی کو قبول کرتا ہے۔[39]

اور بے شک اللہ نے مومنوں کو وہی حکم دیا ہے جو پیغمبروں کو حکم دیا ہے چنانچہ فرمایا ہے:

یٰۤاَیُّهَا الرُّسُلُ كُلُوْا مِنَ الطَّیِّبٰتِ وَ اعْمَلُوْا صَالِحًا۔ (پارہ18، سورۂ المومنون، آیت 51)

ترجمہ: اے پیغمبرو! پاکیزہ چیزیں کھاؤ اور اچھا کام کرو۔

اوراللہ تعالیٰ نے فرمایا: یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا كُلُوْا مِنْ طَیِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰكُمْ۔ (پارہ2،سورۂ البقرۃ، آیت 176)

ترجمہ: اے ایمان والو! کھاؤ ہماری دی ہوئی ستھری چیزیں۔

**حدیث شریف:** حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسے شخص کا ذکر کیا جو لمبے سفر میں ہو، بال بکھرے ہوئے ہوں، بدن پر غُبار (مٹی) لگا ہوا ہو، آسمان کی طرف ہاتھ اُٹھا کر یارب یارب کہتا ہو اور اُس کا کھانا حرام ہو اور پینا حرام ہو اور لباس حرام ہو اور اُس کی غذا بھی حرام ہو تو (ان سب کے باوجود) اُس کی دعا کیسے قبول ہو۔[40] **(مسلم شریف)**

ایک حدیث میں آیا ہے کہ جب تک انسان سفر میں رہتا ہے اُس کی دعا قبول ہوتی ہے اور اگر سفر کے ساتھ شکستہ حال بھی ہو تو اُس کی دعا قبولیت کے زیادہ قریب ہو جاتی ہے۔ اس حدیث میں فرمایا کہ یہ سب کچھ ہوتے ہوئے اس شخص کی دعا قبول نہ ہو گی جس کا کھانا، پینا اور پہننا حرام ہو۔ آج بے انتہاء دعائیں کی جاتیں ہیں اور مصیبتوں کے دور ہونے کے لئے خوب رو رو کر اللہ تعالیٰ کے سامنے گڑگڑاتے ہیں مگر دعا قبول نہیں ہوتی اور کیسے قبول ہو جبکہ حرام و حلال سے بچنے کا خیال ہی نہیں رہا۔[41]

---

39 ) (سنن النسائي، كتاب الزكاة، باب الصدقة من غلول،58/5، الحديث: 2525، مكتب المطبوعات الإسلامية، سنة النشر: 1414هـ/1994م)

40 ) (صحيح مسلم، كتاب الزكاة، باب قبول الصدقة من الكسب الطيب وتربيتها،703/2، الحديث: 1686- (1015)، دار إحياء الكتب العربية)
(المسند للامام احمد بن حنبل، باقي مسند المكثرين، مسند ابي هريرة، 220/3، الحديث: 8356، دار الفكر، بيروت)

41 ) (صحيح مسلم، كتاب الزكاة، باب قبول الصدقة من الكسب الطيب وتربيتها،703/2، الحديث: 1686- (1015)، دار إحياء الكتب العربية)

**حرام استعمال کرنے کی وجہ سے نماز قبول نہ ہونا:** حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ میرے دونوں کان بہرے ہو جائیں اگر میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ نہ سنا ہو کہ جس نے دس درہم کا ایک کپڑا خریدا اور اُن میں ایک درہم حرام کا تھا تو جب تک وہ کپڑا اُس کے بدن پر رہے گا اُس کی نماز خدا قبول نہ کرے گا۔[42] **(مشکوٰۃ شریف)**

**درسِ عبرت:** جب کپڑے میں دسواں حصہ حرام کا ہونے سے نماز قبول نہیں ہوتی تو جس کے سارے کپڑے اور کھانا پینا حرام کا ہو اُس کی نماز کیسے قبول ہو گی۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ خدا تعالیٰ اُس کی نماز قبول نہیں فرماتا جس کے پیٹ میں حرام کا کھانا بھرا ہو۔[43] **(احیاء العلوم)**

**حرام مال سے صدقہ قبول نہیں ہوتا:** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ بغیر پاک ہوئے کوئی نماز قبول نہیں ہوتی اور حرام مال سے کوئی صدقہ قبول نہیں ہوتا۔[44] **(مسلم شریف)**

دوسری روایت میں ہے کہ کوئی بندہ حرام مال کما کر اُس میں سے صدقہ کرے تو وہ صدقہ قبول نہیں ہو گا اور اُس میں سے خرچ کرے گا تو اُس میں برکت نہ ہو گی اور اُس کو اپنے مرنے کے بعد پیچھے چھوڑ جائے گا تو وہ مال اُس کے لئے دوزخ کا سامان ہو گا۔[45] **(مشکوٰۃ شریف)**

قرآن شریف میں ارشاد ہے،

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اَنْفِقُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا كَسَبْتُمْ وَمِمَّاۤ اَخْرَجْنَا لَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ وَلَا تَيَمَّمُوا الْخَبِيْثَ مِنْهُ تُنْفِقُوْنَ وَلَسْتُمْ بِاٰخِذِيْهِ اِلَّاۤ اَنْ تُغْمِضُوْا فِيْهِ۔ (پارہ3،سورۃ البقرہ،آیت267)

**ترجمہ:** اے ایمان والو اپنی پاک کمائیوں میں سے کچھ دو اور اُس میں سے جو ہم نے تمہارے لئے زمین سے نکالا اور خاص ناقص کا ارادہ نہ کرو کہ دو تو اُس میں سے اور تمہیں ملے تو نہ لو گے جب تک اُس میں چشم پوشی نہ کرو۔

---

42 ) (مشكاة المصابيح، كتاب البيوع، باب الكسب والطلب الحلال، الفصل الثالث، ص849، الحديث: 2789-(31)، المكتب الإسلامي)

43 ) (إحياء علوم الدين، كتاب الحلال والحرام، ص114، دار الكتب العلمية، بيروت)

(معجم الاوسط، باب الميم، من اسمه: محمد، 34/5، الحديث: 6495، دار الكتب العلميه، بيروت1420ھ)

44 ) (صحيح مسلم، كتاب الطهارة، باب وجوب الطهارة للصلاة، 204/1، الحديث: 224(329)، دار إحياء الكتب العربية)

(سنن الترمذي، كتاب الطهارة عن رسول الله صلى الله عليه وسلم، باب ما جاء لا تقبل صلاة بغير طهور، 5/1، الحديث: 1، دار الكتب العلمية)

45 ) (مشكاة المصابيح، كتاب البيوع، باب الكسب والطلب الحلال، الفصل الثاني، ص844، الحديث: 2771-(13)، المكتب الإسلامي)

حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ ایک شخص نیک کام میں حرام مال خرچ کرے اُس کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی شخص پیشاب سے اپنا کپڑا پاک کرے۔[46] **(احیاء العلوم)**

اِس سے اُن کی غلطی بھی معلوم ہوئی جو حرام کھا کر اُس میں سے کچھ صدقہ کرکے سمجھ لیتے ہیں کہ اب سارا مال پاک ہو گیا حالانکہ جو صدقہ کیا ہے وہ بھی قبول نہیں ہوا۔

**حرام مال سے پلا ہوا گوشت دوزخ ہی میں جائے گا:** حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ گوشت جنت میں داخل نہ ہو گا جو حرام سے بڑھا ہو گا۔[47]

دوسری روایت میں ہے کہ وہ جسم جنت میں داخل نہ ہو گا جسے حرام سے غذا ملی ہو۔[48] **(مشکوٰۃ)**

**انتباہ:** نیوتا مذموم حرام مال کا دوسرا نام ہے اسی لئے اِس سے بچنا ضروری ہے۔

نیوتا کی اُخروی خرابیوں کا خلاصہ یہ ہے کہ محض رسمی اَمر میں پھنس کر چند ٹکے کمانے سے قیامت کی سزا اور عذاب اور سختی حساب۔

(1) بعض بے وقوف اس وہم میں مبتلا ہیں کہ کیا معلوم حساب ہی نہ ہو۔ انہیں معلوم ہونا چاہیے کہ اللہ تعالیٰ کا فیصلہ اَٹَل اور یقینی ہے۔ اُس نے اعلان فرمایا ہے کہ ذَرّہ ذَرّہ کا حساب ہو گا وہ صرف اعلان نہیں بلکہ حقیقت ہے یہاں تک کہ ہم تو اشرف المخلوقات انسان ہیں اللہ تعالیٰ جانوروں کو بھی حساب وکتاب کے لئے میدان میں لا کر حساب فرمائے گا یہاں تک کہ سینگ والی بکری نے اگر بے سینگ والی بکری کو مارا ہو گا تو بھی اُس سے حساب ہو گا حالانکہ جانور غیر مُکَلَّف (احکام کے پابند نہیں) ہیں پھر اُن کے لئے جنت کا وعدہ اور دوزخ کی وعید بھی نہیں۔ اس سے حق الغیر ہڑپ کرنے والے خوب سوچ لیں۔

(2) بدعتِ سیۂ کے مرتکب ہیں۔ بدعت سیۂ کی تعریف یہی ہے جو قرآن واحادیث کے صراحۃً (سراسر) خلاف ہو اور نیوتا مذموم سراسر قرآن و احادیث مبارکہ کے خلاف ہے اس میں حق الغیر ہضم کیا جاتا ہے جیسا کہ بار بار عرض کیا جاچکا ہے۔

نیوتا محمود تو قرآن واحادیث سے ثابت ہے کہ ایک قسم کا احسان ہے لیکن نیوتا مذموم تو حرام ہی ہے قرآن واحادیث کے مضامین کے سراسر خلاف ہے اسی لئے اسی وعید میں داخل ہے، كُلَّ بِدْعَةٍ ضَلَالَةٌ، وَكُلَّ ضَلَالَةٍ فِي النَّارِ [49]

---

[46] ) إحياء علوم الدين، كتاب الحلال والحرام، ص115، دار الكتب العلمية، بيروت)

[47] ) (مشكاة المصابيح، كتاب البيوع، باب الكسب والطلب الحلال، الفصل الثاني، ص845، الحديث: 2772-(14)، المكتب الإسلامي)

[48] ) (مشكاة المصابيح، كتاب البيوع، باب الكسب والطلب الحلال، الفصل الثالث، ص848، الحديث: 2787-(29)، المكتب الإسلامي)

[49] ) (سنن النسائي، كتاب صلاة العيدين، باب كيف الخطبة، الجزء3، الصفحة188، الحديث1578، مكتب المطبوعات الإسلامية حلب)

یعنی ہر بدعت ضلالت ہے اور ہر ضلالت جہنم میں ہے۔

لطیفہ: بعض بے وقوف نیوتا کے حرص میں غیروں کے بچوں کا شادی و بیاہ رچاتے ہیں تاکہ اُس نے جو دوسروں کو شادی بیاہ میں دیا وہ وصول ہو جائے۔

اپیلِ اُویسی غفر لہٗ: اسلامی برادری سے اپیل ہے کہ شادی اور رُسومِ اموات میں اِن اُمور کو دخیل (عمل دخل کرنے والا) نہ بناؤ جن کی وجہ سے کل قیامت میں نہ صرف رسوائی بلکہ عذابِ شدید میں مبتلا ہونا پڑے۔

وہ دن سخت ہے وہاں معمولی سی کوتاہی بہت بڑی اور سخت سزا کا مُوجب بن سکتی ہے۔

آج تم نیوتا مذموم عمل میں لاتے ہو اِس سے دوسروں کا حق رہ جاتا ہے مثلاً ایک بیاہ میں تم دس بیس روپے دیتے ہو پھر تم نے غلط رسم پر کئی شادی و بیاہ کئے اور وہ لیتے رہے لیکن دوسری طرف ایک شادی ہوئی تو اُس کا آپ کے نام قرض رہ گیا یا کسی نے کچھ کیا ہی نہیں وہ تمہارے کھاتے میں قرض باقی رہا اِسی کا حساب ہو گا اور سزا بھی ہاں وہ معاف کر دے یا اللہ تعالیٰ اپنے کرم سے معاف کرا دے ورنہ حقوق الغیر کا معاملہ سخت ہے ابھی سے اپنا تَدارُک (تلافی) کیجئے۔

قرض معاف کردینے کی فضیلت: جو کچھ ہوا سو ہوا اب کے بعد نیوتا مذموم سے توبہ کر لیں اور جن پر آپ کا حق مُطلَق ہے یا نیوتا مذموم سے آپ کا کسی پر حق ہے وہ معاف فرما دیں اس کا بہت بڑا اجر و ثواب ہے۔

# {باب دوم}

نیوتا محمود: یہ نیوتا سراسر ثواب ہی ثواب اور نیتِ خاص سے ہو تو رضائے خدا تعالیٰ اور رضائے مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم سے جھولیاں بھر لو اس لئے کہ یہ من وجہ سنت اور احسان بر خلقِ خدا اور اگر رشتہ داروں سے ہے تو دوگنا اَجر و ثواب۔ فقیر اِس باب میں اِن اُمور کی چند روایات پیش کرتا ہے۔ پہلے عرض کیا گیا ہے کہ نیوتا محمود ایک کارِ خیر ہے اور مسلمانوں پر ایک احسان و مروَّت (بھلائی) کی صورت ہے اِس کا اجر و ثواب بھی بہت ہے ملاحظہ ہو۔

عام مخلوق کے ساتھ احسان: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ مخلوق اللہ کا کنبہ ہے سو اللہ کا سب سے پیارا بندہ وہ ہے جو اس کی مخلوق کے ساتھ احسان کرے۔[50] **(مشکوٰۃ)**

---

(صحيح ابن خزيمة، كتاب الجمعة، باب صفة خطبة النبي صلى الله عليه وسلم، وبدءُ فيها بحمد الله، والثناء عليه، الجزء2، الصفحة865، الحديث:1785، المكتب الإسلامي)

[50] (مشكاة المصابيح، كتاب البيوع، باب الكسب والطلب الحلال، الفصل الثالث، ص1392، الحديث: 4998-(52)، 4999-(53)، المكتب الإسلامي)

**پریشان حال کی مدد:** حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہی روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس نے کسی پریشان حال کی مدد کردی اُس کے لئے اللہ تعالیٰ تہتر (73) مغفرتیں لکھ دے گا جن میں سے ایک سے اُس کے سب کام بن جائیں گے اور بہتر (72) قیامت کے روز اُس کے درجات بلند کرنے کے لئے ہوں گی۔ [51] (بیہقی)

**اموات میں نیوتا:** میت کے گھر والوں کے لئے پہلے دن رات کے لئے کھانا پکا کر بھیجنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے۔ ترمذی شریف میں ہے کہ

عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ: لَمَّا جَاءَ نَعْيُ جَعْفَرٍ، قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: «اصْنَعُوا لِأَهْلِ جَعْفَرٍ طَعَامًا، فَإِنَّهُ قَدْ جَاءَهُمْ مَا يَشْغَلُهُمْ» [52]

یعنی حضرت عبداللہ بن جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، فرماتے ہیں جب حضرت جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے انتقال کی خبر آئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اَہلِ جعفر کے لئے کھانا پکاؤ کیونکہ اُنہیں ایک آنے والے حادثہ نے (کھانے پکانے سے) روک رکھا ہے۔

بہارِ شریعت میں شامی کے حوالہ سے ہے کہ میت کے پڑوسی یا دور کے رشتہ دار اگر میت کے گھر والوں کے لئے اُس دن رات کے لئے کھانا کھلائیں تو بہتر ہے اور اُنہیں اِصرار کر کے کھلائیں۔ [53]

**فائدہ:** اسی پر قیاس کر کے باقی خیراتوں میں مثلاً قل خوانی، جمعراتیں وغیرہ میں حصہ ملایا جائے تو ثواب ہو گا لیکن اِس میں واپسی کی اُمید رکھنا یا دوسرے فریق سے مطالبہ کرنا کہ وہ بھی اس طرح کرے جیسے اِس نے کیا تھا تو پھر وہ نیوتا مذموم ہو گا اور وہ گناہ ہے۔

**تیجہ میں نیوتا:** مذکورہ بالا دلیل میت کے گھر والوں سے متعلق تھی۔ فقیر خود میت کے ایصالِ ثواب نیوتا کی دلیل عرض کرتا ہے۔ حضرت ملا علی قاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فتاویٰ روز جندی [54] میں تحریر فرماتے ہیں:

---

[51] (مشكاة المصابيح، كتاب البيوع، باب الكسب والطلب الحلال، الفصل الثالث، ص1392، الحديث: 4997-(51)، المكتب الإسلامي)
(شعب الإيمان للبيهقي، 122/10، الحديث: 7264، المكتب الإسلامي)

[52] (سنن الترمذی، كتاب الجنائز، باب ماجاء فی الطعام يصنع لاهل الميت، الجزء3، الصفحة 314، الحديث998، شركة مكتبة ومطبعة مصطفى البابي الحلبي، مصر)

[53] (اسلامی زندگی از مفتی احمد یار خان نعیمی رحمۃ اللہ علیہ، ص122، مکتبۃ المدینہ، کراچی)

[54] روز جندی کا انکار کیا جا رہا ہے یہ علمی دھوکا ہے۔ صحیح یہ ہے کہ یہ فتاویٰ اس وقت نایاب ہے لیکن اَہلِ علم جانتے ہیں کہ کسی کتاب کی نایابی اس کے عدمِ وجود کی دلیل نہیں مخالف دھوکا دیتا ہے کہ کتاب لاؤ تو ہم مانیں لیکن یہ بھی ایک فریب ہے۔

:كان اليوم الثالث عن وفات ابراهيم بن محمد (صلى اللّٰه عليه وسلم) جاء ابو ذر عندالنبى صلى اللّٰه عليه وسلم معه لبن الناقة وخبز الشعير

یعنی حضرت ابراہیم بن محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے تیسرے دن (یعنی تیجہ تھا) ابوذر غفاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اُن کے ساتھ اونٹنی کا دودھ اور جو کی روٹی تھی۔

ہمارا تجربہ ہے کہ کتاب لاکر دکھاؤ تو کہیں گے حدیث ضعیف ہے یہ سب اِن کے دھوکے ہیں جیسا کہ اَہلِ علم ان فریبیوں کے فریب جانتے ہیں منجملہ اِن کے انکار میں بھی ایک فریب ہے ورنہ الحمد للہ روزِ جندی فتاویٰ موجود ہے۔ ایک دفعہ پٹھان فقیر کے پاس لے آیا اس کے دس ہزار روپیہ ہدیہ مانگتا تھا اور فقیر کے پاس دس ہزار روپیہ کہاں؟ علاوہ ازیں حجم میں قدوری جتنا تھا اور تھا بھی قلمی جسے آج کل کے کمپیوٹر کے دور میں سمیٹا جائے تو قدوری کے حجم سے بھی کم ہو۔

علاوہ ازیں بے شمار فقہاءِ کرام اِس کے حوالے اپنی تصانیف میں درج فرماتے ہیں جنہیں فقیر نے رسالہ ''ثبوتِ فاتحہ مروَّجہ'' میں عرض کیا ہے ہمارے دور میں مندرجہ ذیل کتابوں میں اس کے حوالے موجود ہیں۔

انوارِ ساطعہ، تحفۃ الاحباب، ہدیہ الحرمین، جاء الحق وغیرہ یہی کیفیت شرح برزخ کی ہے جس میں مذکورہ حوالہ موجود ہے:

فَوَضَعَهَا عِنْدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلِيْهِ وَسَلَّمَ فَقَرَءَ النَّبِيُّ عَلِيْهِ السَّلَامُ الْفَاتِحَةَ مَرَّةً وَّسُوْرَةَ الْاِخْلَاصِ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ وَقَرَءَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلىٰ مُحَمَّدٍ اَنْتَ لَهَا اَهْلٌ وَهُوَ لَهَا اَهْلٌ فَرَفَعَ يَدِيْهِ وَمَسَحَ وَجْهَهٗ فَاَمَرَ بِاَبِىْ ذَرٍ اَنْ يُقَسِّمَهَا وَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلِيْهِ وَسَلَّمَ ثَوَابُ هٰذِهِ الْاَطْعِمَةِ لِاِ ابْنِىْ اِبْرَاهِيْمَ۔ [55] (شرح برزخ وتحفة الاحباب)

پس اس کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس رکھ دیا تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے سورۃ فاتحہ ایک بار اور سورۃ اخلاص تین بار پڑھی اور یہ درود شریف '' اللّٰهم صلى علىٰ محمد انت لها اهل وهو لها اهل'' پڑھا (یعنی اے اللہ درود بھیج محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ایسا کہ تو جس کے لائق ہے اور وہ

[55] (تحفة الاحباب فی مسئلة ایصال ثواب. بعام آگے رکھ کر تلاوتِ قرآن۔۔۔، ص 221، مظہرِ علم، لاہور)

(جس کے لائق ہے۔) پھر آپ نے اپنے دونوں ہاتھ اُٹھائے اور اپنے منہ پر پھیرے اور ابوذر غفاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حکم دیا کہ اس کو تقسیم کردےں اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اِس کھانے کا ثواب میرے بیٹے ابراہیم کے لئے ہے آخر حدیث تک۔

**فائدہ:** نیوتا محمود کے لئے یہ حدیث کافی ہے کہ ایصالِ ثواب کے لئے حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نذرانہ پیش کیا۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ تیجہ کرنا اور کھانے سے پہلے کھانے پر فاتحہ دینا اور دونوں ہاتھ اُٹھانا اور اُن کا منہ پر پھیرنا اور کھانے کا تقسیم کرنا اور کھلانا ہر قسم کی عبادت مالی اور بدنی کا ثواب پہنچانا سنت ہے۔

**تبصرۂ اُویسی:** مخالفین اسی حدیث کو یوں ٹھکرادیتے ہیں کہ یہ روایت کتبِ حدیث میں نہیں حالانکہ یہ اُن کا عذر ہے ورنہ یہ کہاں کا اُصول ہے کہ جو حدیث کسی کو نہ ملے وہ یہ کہہ دے کہ یہ حدیث ہی نہیں عذر نامعقول ہے قطع نظر اس کے کہ ملا علی قاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اس حدیث کے ناقل اور شرح البرزخ جیسی مستند کتابوں میں اِس کا حوالہ موجود ہے۔

**سید الشہداء حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی قل خوانی یاتیجہ:** حاشیہ خزانۃ الروایات میں ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے لئے تین دن اور دسویں دن اور چالیس روز اور چھٹے مہینہ صدقہ دیا۔ [56]

**فائدہ:** یہ حدیث بھی نیوتا محمود ثابت کرتی ہے جو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ایصالِ ثواب فرمایا۔

یادرہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا دورِ مبارک اسلام کے اُصول اور قواعد وضوابط کا مقدس دور تھا آپ کے پیارے دور میں جو عمل ایک دفعہ ہو گیا تو وہ ایصالِ ثواب کے مختلف طریقے مستحبات ہیں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم گاہے گاہے (کبھی کبھار) کا عمل صحابہ کرام اور بعد کو علماء کرام کا عمل دلیلِ اِستحباب (مُستحب) ہوتا ہے اور یہاں نیوتا وغیرہ کے لئے اتنا ہی کافی ہے۔ وہابی دیوبندی اصل مسئلہ سے ہٹ کر حدیث کو ضعیف اور موضوع ٹھہرانے کے پیچھے پڑ جاتے ہیں۔ یہ بے اصول طریقہ ہے اس لئے کہ علم المناظرہ کا واضح قاعدہ ہے کہ حوالہ مستند کتاب یا

---

[56] (انوارِ ساطعہ، مصنفہ خلیفہ حاجی امداد اللہ مہاجر مکی، ص 145)

ثقہ ناقل کا ہو تو اس کا انکار جاہل کرتا ہے یا احمق اس لئے کہ جب ناقل ثقہ ہے تو پھر سند اُسی کے ذمہ ہے جس نے حدیث نقل کی ہے۔اس کی تحقیق مناظرہ رشیدیہ (کتاب) میں ہے۔

جب ہم نے قل خوانی کا ثبوت احادیثِ مبارکہ سے پیش کیا ہے اور فقہاءِ کرام نے بھی جو ان کی تصریح کی ہے اور مردہ کو ان دنوں میں خیرات وصدقات اور قرآن خوانی وغیرہ کی شدید ضرورت ہے پھر معتزلہ کے مذہب کو مضبوط کرنے کے لئے لنگڑے عذر کرنا انگریز کی سازش کا تمہارے لئے اظہار نہ کیا جائے تو کیا کہا جائے۔مزید تفصیل کے لئے فقیر کے رسائل و تصانیف پڑھیں۔

**خاتمہ:** شادی وبیاہ اور رُسومِ میت میں یہ جو رسم چل نکلی ہے کہ شادی والے یا میت کے ورثہ کو نقد یا دیگر اشیاء دی جاتی ہیں۔ناجائز اور قرض کی صورت اختیار کر جاتا ہے دنیا میں بھی اس میں جھگڑے ہو جاتے ہیں آخرت کی سزا الگ اِسے فقیر نے نیوتا مذموم سے تعبیر کیا ہے۔

ہاں اگر شرعی شادی بیاہ اور میت کے ورثہ کو بطورِ تبرُّع (عطاء) واحسان نقد یا دیگر اشیاءِ فی سبیل اللہ دی جائیں جن کا واپسی کا کوئی ارادہ نہ ہو نہ قولاً نہ عملاً نہ صراحۃً نہ کفایۃً یہ جائز ہے۔خواہ دوسری طرف سے اس طرح کا تعاون ہو یا نہ ہو تو یہ جائز ہے دینے والے کو اَجر و ثواب ہوگا۔

(اِنشاء اللّٰہ تعالیٰ)

اس کا نام فقیر نے نیوتا محمود رکھا ہے۔

وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ اَجْمَعِیْنَ وَبَارَکَ وَسَلَّم

هذا آخر مارقمه

الفقیر القادری ابوالصالح محمد فیض احمد اُویسی رضوی غفرلہ بہاولپور۔پاکستان

☆الحمد للہ اس کا آغاز حرم مکہ پاک یکم جمادی الاولیٰ ۱۴۲۰ھ بروز جمعہ مطابق ۱۳ اگست ۱۹۹۹ء میں ہوا اور اس کا اختتام بہاولپور ۲۲ اگست ۱۰ جمادی الاولیٰ شبِ اتوار بوقتِ سحر ہوا۔